# جمعیۃ علماء اسلام پنجاب کے امیر حضرت مولانا عبید اللہ انور ڈ...

## حکومت نے جبر و تشدد کی پالیسی ترک نہ کی تو اس...

## خان پور کو حکمران ٹولے نے جان بوجھ کر غرق کیا ہے

### حکومت نے امدادی کاموں کا محض ڈھونگ رچا رکھا ہے (امیر مرکزیہ)

حضرت مولانا محمد عبد اللہ صاحب درخواستی امیر مرکزیہ جمعیۃ علماء اسلام کل پاکستان نے گذشتہ روز مکی مسجد رحیم یار خاں میں ایک بہت بڑے اجتماع سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا کہ ملک میں سیلاب آچکا ہے۔ جس سے جانی مالی نقصان ہوا ہے۔ اس کی تلافی بھی ممکن ہے۔ لیکن مجھے خطرہ نظر آرہا ہے کہ اس سیلاب کے بعد ایک اور سیلاب آنے والا ہے۔ جس میں ایمان کا خطرہ نظر آتا ہے وہ خطرہ مرزائیت کا ہے۔ آپ نے کہا۔ جمعیۃ علماء اسلام نے جو امدادی فنڈ سیلاب زدہ عوام کے لئے قائم کیا ہے اس میں کارکنوں کی جدوجہد قابل تحسین ہے۔ جمعیۃ کے کارکن بیس بیس میل تک پیدل گئے اور سیلاب زدہ عوام کی خدمت میں مصروف رہے۔ سیلاب زدہ عوام کی خدمت ایک فریضہ ہے۔ انہوں نے کہا کہ میں نے خود جا کر سیلاب زدہ علاقہ کا دورہ کیا تو وہاں عوام نے جمعیۃ کے کارکنوں کی تعریف کی کہ جمعیۃ کے کارکن ہماری ہر امداد کرتے ہیں انہوں حکومت کے امدادی کاموں پر نکتہ چینی کرتے ہوئے فرمایا کہ حکومت نے محض امدادی کاموں کا ڈھونگ رچا کر عوام کو طفل تسلیاں دینے کی کوشش کی ہے۔

قادیانی سازشوں کا ذکر کرتے ہوئے امیر محترم نے فرمایا کہ فرنگی سامراج کے زمانہ میں بھی اتنی قادیانیوں کو جرأت نہ ہوئی کہ وہ قرآن پاک کے تحریف شدہ نسخے شائع کر کے ملک میں تقسیم کریں۔ صرف بلوچستان میں فورٹ سنڈیمن کی تحصیل میں تین ہزار نسخے تحریف شدہ قرآن پاک کے تقسیم کئے۔ لیکن جمعیۃ کے نوجوانوں اور بلوچستان کے غیور مسلمانوں نے بہادری کا ثبوت دیتے ہوئے پوری تحصیل میں ہڑتال کرادی اور حکومت کو مجبور کر دیا کہ مرزائی افسروں کو ضلع ژوب سے نکالا جائے۔ چنانچہ مرزائی افسران کو وہاں کے عوام نے نکلوا دیا۔

آپ نے فرمایا کہ آج بعض حضرات جمعیۃ میں ڈکٹیٹرانہ رویہ اختیار کئے ہوئے ہیں۔ میں انہیں بتا دینا چاہتا ہوں کہ ہم نہ جماعت اور نہ ملک میں آمریت کو برداشت کرتے ہیں بلکہ ہر شخص کو جماعت کی پالیسی پر چلنا ہوگا کوئی کارکن چاہے بڑا ہو یا چھوٹا جماعت کی پالیسی کی خلاف ورزی پر اسے جماعت سے علیحدہ کر دیا جائے گا۔

امیر محترم نے نوجوان علماء اور بہادر طلباء سے عہد لیا کہ ہم ملک میں مرزائیت کو اقلیت قرار دینے کے لئے اپنی جان کی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے۔ حضرت امیر نے فرمایا کہ بلوچستان سے فوج کو واپس بلایا جائے اور سرحد سندھ پنجاب میں بھی ظلم و زیادتی کو بند کرنا چاہیئے، ورنہ ملک میں شدید بحران پیدا ہوگا۔ جس کی ذمہ داری حکمران طبقہ پر عائد ہوگی۔

حضرت امیر نے ایک اخباری نمائندہ سے گفتگو کرتے ہوئے فرمایا کہ خان پور کو جان بوجھ کر تباہ کرایا گیا۔ جس کی تمامتر ذمہ داری حکمران ٹولہ پر عائد ہوتی ہے۔۔۔۔ گورنر پنجاب نے اپنی پارٹی کے اشارہ پر یہ کام کیا۔ جو سراسر ظلم کے مترادف ہے۔ انہوں نے حکومت کے امدادی کاموں پر کڑی نکتہ چینی کی۔ بعد میں حضرت دورہ قرآن پڑھانے کے لئے خیبر میل کے ذریعہ حیدرآباد سندھ تشریف لے گئے۔ رحیم یار خاں میں مقامی کارکنوں نے الوداع کیا

---

## جمعیۃ ضلع گوجرانوالہ کا سہ ماہی اجلاس

جمعیۃ علماء اسلام ضلع گوجرانوالہ کی مجلس عمومی کا سہ ماہی اجلاس ۲۷ ستمبر بروز جمعرات صبح $9\frac{1}{2}$ بجے مکی مسجد بخاری روڈ (نزد ڈیوڑھا پھاٹک) گوجرانوالہ زیر صدارت شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سرفراز خاں صاحب امیر ضلعی جمعیۃ منعقد ہو رہا ہے۔ جملہ احباب وقت مقررہ پر اجلاس میں شرکت فرمائیں۔

(مولانا) محمد الطاف، ناظم عمومی ضلعی جمعیۃ

---

## بقیہ — لاہوری مرزائی

بھی اس موضوع پر بات کریں اور انہیں اس "حقیقت" کو تسلیم کروائیں۔ کیونکہ جب آپ انہیں اسلام کی سرگذشت کا "آخری باب" نابغہ عصر اور عبقری اسلام کہتے ہیں تو آپ کا کچھ تو خیال فرمائیں گے۔ پروردگار عالم سب کو استقامت بخشے اور وہ ہمارے دین و ایمان کا محافظ ہو

---

## میں حکومت کی غنڈہ گردی کے باوجو...

### پیش کرنے والے کارک...

## گرفتاری سے قبل حضرت...

جمعیۃ علماء اسلام پنجاب کے امیر مرشدی و مولائی ح... کے بعد تقریباً $3\frac{1}{2}$ بجے جامع مسجد شیرانوالہ گیٹ سے گر... آف پاکستان رولز کے تحت عمل میں آئی ہے۔ آپ کو گس...

حضرت مولانا انور مدظلہ کی گرفتاری سے قبل پولیس نے جامع مسجد کو گھیرے میں لے لیا۔ آپ جامع مسجد میں نماز جمعہ کے بعد حسب معمول ارادت مندوں کے حلقہ میں تشریف فرما تھے کہ ایک شخص نے آکر بتایا کہ آپ کو باہر انسپکٹر صاحب یاد کر رہے ہیں۔ حضرت فوراً اٹھ کھڑے ہوئے۔ انسپکٹر صاحب نے حضرت کو گرفتاری کے احکام کے بارے میں بتایا تو حضرت مسکراتے ہوئے ساتھ چل پڑے۔ پولیس انہیں ساتھ کوتوالی لے گئی۔ جہاں سے آپ کو نامعلوم مقام پر پہنچا دیا گیا۔

اس سے قبل جمعۃ المبارک کے اجتماع سے خطاب کرتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ عوام کے بنیادی حقوق اور جمہوریت کی بحالی کی جدوجہد میں حصہ لینا ہمارا ملی و دینی فریضہ ہے اور اس جدوجہد میں ہم کسی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے۔

آپ نے کہا، موجودہ حکومت نے ظلم و تشدد کے تمام سابقہ ریکارڈ توڑ دیئے ہیں۔ اور غنڈہ گردی کا راج قائم کر رکھا ہے۔ مہنگائی، بیروزگاری اور بے چینی دن بدن بڑھتی جا رہی ہے اور حکومت نے آئین اور قانون کی کھلم کھلا خلاف ورزی کر کے قانون کے احترام کو مجروح کیا ہے اور سیاسی قیدیوں اور جمہوری جنگ لڑنے والے مجاہدین پر جو شرمناک تشدد کیا جا رہا ہے وہ سمگلروں ڈاکوؤں اور بدمعاشوں پر بھی نہیں کیا گیا۔ آپ نے متحدہ جمہوری محاذ کی تحریک کو بروقت اور ناگزیر قرار دیتے ہوئے ظلم تشدد اور غنڈہ گردی کے شرمناک مظاہروں کے باوجود گرفتاریاں پیش کرنے پر محاذ کے کارکنوں کو خراج تحسین پیش کیا اور کہا کہ میں ان جیالوں کو سلام پیش کرتا ہوں، جنہوں نے اس بربریت کے باوجود اپنے آپ کو اس عظیم جدوجہد کے لئے پیش کیا۔ آپ نے حکومت کو خبردار کیا کہ وہ

# …فنس آف پاکستان رولز کے تحت گرفتار کر لئے گئے

## …کا انجام بھی پہلی حکومتوں سے مختلف نہ ہوگا

## بلوچستان میں نیپ اور جمعیۃ کے چار رہنماؤں کو آٹھ سال قید بامشقت کی سزا

### سزا پانے والوں میں جمعیۃ کا ایک اور نیپ کے تین رہنما شامل ہیں

کوئٹہ ۱۶ ستمبر۔ نیپ کے تین راہنماؤں اور جمعیۃ علماء اسلام کے ایک راہنما کو آٹھ سال قید بامشقت کی سزا دی گئی ہے۔ قلات ڈسٹرکٹ کے اسسٹنٹ کمشنر کی زیر نگرانی مستونگ میں قائم کئے گئے ایک ٹریبونل نے ان راہنماؤں کو دفعہ ۱۲۱ اور دفعہ ۱۲۴ کے تحت سزا دی گئی ہے۔ نیشنل عوامی پارٹی کے سزا یافتہ راہنماؤں میں ملک محمد یوسف ملک فیض محمد اور حاجی میر محمد افضل شامل ہیں۔ جبکہ جمعیۃ کے راہنما کا نام حاجی میر قطب خاں ہے۔

## ایک جائز مطالبہ

انجمن رفاہ عامہ چک $\frac{59}{15}$ براستہ میاں چنوں تحصیل خانیوال کے صدر محمد اشرف صاحب نے قائد جمعیۃ حضرت مولانا مفتی محمود صاحب کے نام ایک خط میں ان کی توجہ اس طرف مبذول کرائی ہے کہ آج کے نازک دور میں جبکہ ہر طرف مہنگائی کا دور ہے اور حکومت نے مہنگائی کے پیش نظر ملازمین کی تنخواہوں میں اضافہ کیا ہے۔ دیہاتی حلقوں میں محکمہ ڈاک کے پوسٹ مینوں کو صرف ۳۷ روپے بطور الاؤنس ملتے ہیں۔ جبکہ ان کے ذمہ ڈاک کی تقسیم کے علاوہ سیونگ بینک اور ریڈیو لائسنس کا کام بھی ہوتا ہے۔ اور اب شناختی کارڈوں کا کام بھی ان کے ذمہ لگایا جا رہا ہے۔ اس لئے حکومت کو چاہیئے کہ وہ دیہاتی پوسٹ مینوں کو مستقل ملازم قرار دے کر دوسرے ملازمین کی طرح ان کی تنخواہیں متعین کرے، تاکہ وہ اطمینان کے ساتھ اپنے فرائض ادا کر سکیں۔

## مولانا شمس الدین کو مبارکباد

نوشکی۔ جمعیۃ علماء اسلام ضلع چاغی بلوچستان کے امیر مولانا حاجی صالح محمد نے ایک اجتماع سے خطاب کرتے ہوئے امیر مرکزیہ حضرت درخواستی دامت برکاتہم اور مجلس شوریٰ کے فیصلوں کی مکمل تائید کرتے ہوئے ضلع چاغی کے کارکنوں کی طرف سے اعتماد کا اظہار کیا۔

آپ نے ظلم و تشدد کے مقابلہ میں ڈٹ جانے پر مولانا شمس الدین امیر صوبہ بلوچستان کو مبارکباد پیش کی اور کہا کہ مولانا شمس الدین نے عظیم روایات کو زندہ کیا ہے۔ اور اکابر کے نقش قدم پر چلتے ہوئے شاندار کردار ادا کیا ہے

## دارالعلوم مدنیہ ڈسکہ کا سالانہ جلسہ

● — دارالعلوم مدنیہ ڈسکہ ضلع سیالکوٹ کا سالانہ جلسہ زیر صدارت جناب پیر بشیر احمد صاحب سیالکوٹ منعقد ہوا، جس میں حضرت مولانا محمد اجمل خاں صاحب۔ مولانا فیروز خاں صاحب۔ مولانا قاضی عصمت اللہ صاحب مولانا زاہد الراشدی اور الحاج سید امین گیلانی نے خطاب کیا۔ مقررین نے حکومت کے ظلم و تشدد کی مذمت کرتے ہوئے خبردار کیا کہ ظلم و ستم کی پالیسی کامیاب نہیں ہوگی۔ اس لئے حکومت عوام کے مطالبات تسلیم کرے۔

● — جمعیۃ علماء اسلام ڈسکہ کا ایک ہنگامی اجلاس زیر صدارت مولانا محمد فیروز خاں نائب امیر ضلع سیالکوٹ بمقام دارالعلوم مدنیہ ڈسکہ منعقد ہوا۔ جس میں حضرت قطب زماں مولانا محمد عبداللہ درخواستی مدظلہ، مفکر اسلام مولانا مفتی محمود مدظلہ۔ ولی ابن ولی مولانا عبیداللہ انور مدظلہ اور مرکزی مجلس شوریٰ پر مکمل اعتماد کا اظہار کیا گیا۔ جمعیۃ میں انتشار پھیلانے والوں کی مذمت کی گئی۔ نیز متحدہ جمہوری محاذ کے فیصلوں کی مکمل تائید کی گئی۔ اور ہر قسم کی جانی و مالی قربانی دینے کا عزم ظاہر کیا گیا۔ اس اجلاس میں ملک میں بڑھتے ہوئے غیر جمہوری ہتھکنڈوں، تشدد اور غنڈہ گردی اور محاذ کے گرفتار شدہ لیڈروں کے ساتھ غیر انسانی اور غیر قانونی برتاؤ پر سخت تشویش کا اظہار کیا گیا۔

● — ڈسکہ میں جمعیۃ کی مقامی شاخ نے سیلاب سے متاثرہ افراد کے لئے ۲½ ہزار روپیہ فنڈ جمع کر کے ادویات خوراک اور کپڑوں کی صورت میں تحصیل ڈسکہ کے متاثرین کی امداد کی اور ان کی مزید حاجات کے متعلق معلوم کیا۔ ابھی تک مزید کارکنان جمعیۃ اس میں حصہ لے رہے ہیں۔

(ڈاکٹر رؤف عابد بھٹی
ناظم نشریات جمعیۃ علماء اسلام ڈسکہ)

## …بحالی جمہوریت کیلئے گرفتاریاں

### …وں کو سلام کرتا ہوں

### …مولانا عبیداللہ انور کا خطاب

…ضرت مولانا عبیداللہ انور دامت برکاتہم کو ۱۴ ستمبر کو نماز جمعہ …تار کر لیا گیا۔ معلوم ہوا ہے کہ حضرت کی گرفتاری ڈیفنس …ی نامعلوم مقام پر نظر بند کر دیا گیا۔

جبر و تشدد کی پالیسی ترک کر کے عوام کے مطالبات تسلیم کرے، ورنہ اس کا حشر بھی پہلی جابر حکومتوں کی طرح ہوگا۔

آپ نے عوام سے اپیل کی کہ وہ متحدہ محاذ کا ساتھ دیں اور حکومت کے ظالمانہ اقدامات پر خاموش رہنے والے مفاد پرست اور نام نہاد سیاسی اور مذہبی لیڈروں کے فریب میں نہ آئیں۔ (مدیر)

## جمعیۃ جلال پور پیروالہ کی قرارداد

جمعیۃ علماء اسلام جلال پور پیروالہ کا اجلاس قائد جمعیۃ مفکر اسلام حضرت مولانا مفتی محمود اور دیگر اکابرین پر مکمل اعتماد کا اظہار کرتا ہے۔ کارکنان مرکز کے ہر فیصلہ کے پابند رہیں گے۔ کارکنان کا اجلاس پنجاب و سندھ کے سیلاب کے متاثرین سے گہری ہمدردی کا اظہار کرتا ہے۔ مختلف سیاسی و سماجی اور فوجی خدمات کو عزت کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔ سیلاب زدگان کی مالی امداد کی جائے۔ مکانات کی تعمیر کے لئے قرضے دیئے جائیں۔ کسانوں کو تقاوی قرضے، بیج اور کھاد کی سہولیات مہیا کی جائیں۔

اجلاس مطالبہ کرتا ہے کہ شہر جلال پور پیروالہ کے ارد گرد حدود کمیٹی تک بند بنایا جائے تاکہ پرانے شہر اور نئی آبادی کو سیلاب سے بچایا جائے۔

جمعیۃ کا اجلاس حکومت سے مطالبہ کرتا ہے کہ سیاسی کارکنوں پر تشدد بند کیا جائے تاکہ ملک خانہ جنگی اور تباہی سے بچ سکے۔ بلکہ حکومت اور حزب اختلاف مفاہمت کی راہ نکالیں۔ اجلاس میں بلوچستان کے راہنماؤں کی گرفتاری کی مذمت کی گئی۔ ان کی فوری رہائی کا مطالبہ کیا گیا۔

# جبر و تشدد کی حکومت کا خاتمہ ہو کر رہے گا (مفتی اعظم)

## فقیر محمد خاں ضلع ہزارہ جمعیۃ کے امیر منتخب کر لئے گئے

قائد جمعیۃ علماء اسلام حضرت مولانا مفتی محمود صاحب نے گذشتہ دنوں ضلع ہزارہ کا تفصیلی دورہ کیا۔ آپ نے بٹگرام، مانسہرہ، بفہ، ایبٹ آباد، ہری پور اور دیگر مقامات پر جماعتی کارکنوں کے اجتماعات اور عام جلسوں سے خطاب فرمایا اور پُر ہجوم جلوسوں کی قیادت کی۔ ہر مقام پر عوام اور خصوصاً کارکنان جمعیۃ نے آپ کا شاندار خیر مقدم کیا۔

حضرت مفتی صاحب نے اجتماعات سے خطاب کرتے ہوئے ملکی صورت حال پر تفصیلی روشنی ڈالی اور بھٹو گورنمنٹ کے مظالم کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ ظلم کبھی کامیاب نہیں ہوتا مسٹر بھٹو یہ سمجھ رہے ہیں کہ جبر و تشدد کے ذریعہ ان کے اقتدار کو شاید دوام مل جائے۔ مگر یہ ان کا وہم ہے۔ جبر و تشدد کی حکومت کا خاتمہ ہو کر رہے گا۔ آپ نے کارکنوں کو تلقین کی کہ وہ جمعیۃ علماء اسلام کو زیادہ سے زیادہ مضبوط بنانے کے لئے اپنی تمام صلاحیتیں وقف کر دیں۔

انہی دنوں مانسہرہ میں جمعیۃ علماء اسلام ضلع ہزارہ کی مجلس عمومی کا اجلاس ظفر پارک مانسہرہ میں زیر صدارت مولانا کریم عبدالصمد صاحب نائب امیر ضلع منعقد ہوا جس میں مجلس عمومی کے کم و بیش ۵۰۰ ارکان نے شرکت کی۔ ضلعی ناظم عمومی مولانا محمد یوسف نے مولانا عبدالحکیم کے جمعیۃ سے اخراج کے بارے میں امیر مرکزیہ کا حکم پڑھ کر سنایا۔ اور حسب ایجنڈا ان کی جگہ نئے امیر ضلع کے لئے بٹگرام کے معروف راہنما اور انتھک کارکن جناب خان فقیر محمد خاں صاحب کا نام پیش کیا۔ جو تمام ہاؤس نے بالاتفاق منظور کر لیا۔ اس موقع پر مولانا عبدالحکیم نے جو اجلاس میں موجود تھے گڑبڑ کی کوشش کی۔ مگر ارکان کے جوش و خروش کا سامنا نہ کر سکے۔

اجلاس میں ایک قرارداد کے ذریعہ مولانا ہزاروی اور ان کے رفقاء کے جمعیۃ سے اخراج کے بارے میں امیر مرکزیہ اور مجلس شوریٰ کے فیصلہ کی مکمل تائید کرتے ہوئے مرکزی قیادت کو اعتماد و تعاون کا یقین دلایا گیا۔

اجلاس کے اختتام پر ارکان مجلس عمومی نے نئے امیر ضلع جناب فقیر محمد خاں کو جلوس کی شکل میں شہر کے مختلف بازاروں کا دورہ کرایا اور عوام نے پرجوش نعروں سے جمعیۃ کے نئے ضلعی قائد کا خیر مقدم کیا۔ اس دوران بھی مولانا عبدالحکیم صاحب اور ان کے ساتھ پیپلز پارٹی کے لٹھ بردار غنڈوں نے مزاحمت کی کوشش کی۔ مگر جلوس کے شرکاء نے ان کی ایک نہ چلنے دی اور وہ

بڑے بے آبرو ہو کر ترے کوچے سے ہم نکلے

کے مصداق بالآخر پسپا ہونے میں کامیاب ہو گئے۔

قائد جمعیۃ کے دورۂ ضلع ہزارہ اور نئے امیر ضلع کے انتخاب کے بعد اس پروپیگنڈہ کا پردہ پوری طرح چاک ہو چکا ہے کہ ہزارہ کے علماء مخرجین کے ساتھ ہیں۔

---

## بقیہ — چند افکار

"بے شک ہندو مذہب، عیسائیت اور یہودیت کی طرح پرانے زمانے میں سچائی کا مالک تھا۔ لیکن میں نے دیکھا ہے۔ اس میں اب شرک مل گیا ہے۔ آپ کو اگر ہندو مذہب کی حقیقت معلوم کرنا ہو تو حضرت مرزا مظہر جان جاناںؒ کے مکتوبات پڑھیے۔ جو کلمات طیبات نام کی کتاب میں آپ کو مل جائیں گے۔"

(خطبات ص ۱۴۰)

---

روس کے انقلاب کی دو مرکزی شخصیتیں تھیں کارل مارکس اور لینن، میں نے اپنی انقلابی دعوت کے لئے امام ولی اللہؒ اور امام محمد قاسمؒ دو امام چنے ہیں۔ انقلاب روس لادینی ہے۔ اور میرا انقلاب امام ولی اللہؒ کی تعلیمات کا عین خلاصہ اور نچوڑ ہے۔"

(خطبات ص ۱۴۵)

---

"ہمارا خیال ہے کہ الصدر الشہید (مولانا شاہ اسمٰعیل دہلوی رحؒ) کو اگر خلافت کبریٰ سونپی جاتی تو اسے فاروق اعظمؓ کی طرح چلاتے۔ امیر شہیدؒ نے انہیں خدمت خلق پر اپنے اسوۂ حسنہ سے لگایا تو وہ گھوڑوں کے لئے گھاس کھودتے تھے ان کی کتاب تقویۃ الایمان میرے اھتدا با لاسلام کا واسطہ بنی ہے۔ اس لئے وہ میرے مرشد اور امام ہیں رضی اللہ عنہم۔

(خطبات و مقالات ص ۲۲۴)

---

"مکہ معظمہ میں بیٹھ کر ہم نے اپنا پروگرام بنا لیا، کہ ان تبدیل شدہ حالات میں ہم کس طرح اپنے مسلک پر قائم رہ سکتے ہیں۔ یورپین فلاسفی اور ہندی فلاسفی کے ماہرین سے ہم ولی اللہ فلاسفی کا کس طرح تعارف کرا سکتے ہیں۔

ہم اس راستہ پر گرتے پڑتے قدم بڑھا رہے ہیں ہر ایک غلطی کی اصلاح کے لئے ہر وقت آمادہ رہتے ہیں لیکن امام ولی اللہؒ کی حکمت و سیاست کی جو انقلابی روح ہماری سمجھ میں آ چکی ہے، اس میں ایک ذرہ کا فرق بھی برداشت نہیں کر سکتے۔"

(خطبات و مقالات ص ۲۴)

---

"ہماری سرگزشت ناکامیوں کی طویل فہرست اور غلط کاریوں کے اعتراف سے بھری ہوئی ہے۔ لیکن اس میں ایک خوبی ضرور محسوس ہو گی۔ اس میں مایوسی کا شائبہ تک بھی نہیں ہے۔ ہمیں حضرت شیخ الہندؒ کی وصیت ہمیشہ پیش نظر رکھنی چاہیئے۔

امین مشو کہ مرکب مردان راہ را

در سنگلاخ بادیہ پے ہا بریدہ اند

نومید ہم مباش کہ رندان بادہ نوش

ناگہ بیک خروش بمنزل رسیدہ اند

(خطبات و مقالات ص ۲۲۷)

"ہندو جب بھی کوئی نیا نظام پیدا کرتا ہے تو اس کی بنیاد سرمایہ داری پر ہوتی ہے۔ چنانچہ گاندھی جی جیسا شخص بھی انسانیت کا اتنا بڑا نمائندہ بن کر سرمایہ داری سے ایک انچ آگے نہیں بڑھ سکا۔ اسی طرح پنڈت جواہر لال نہرو کمیونسٹ ہیں۔ مگر وہ بھی سرمایہ دار ہیں ان کے مقابلے میں حسرت موہانی کو لیجیئے۔ جس دن اس نے اشتراکیت قبول کی، وہ اپنی تمام جائداد ختم کر چکا۔ اور اب وہ ایک کوڑی کا بھی مالک نہیں ہے پنڈت جواہر لال نہرو نے یورپ جا کر سوشلسٹوں کے ساتھ رہ کر سوشلزم سیکھا، مگر حسرت اپنی ذاتی فکر و کاوش سے اس مرتبے پر پہنچا ہے۔ یہ فرق ہے مسلم سوسائٹی اور ہندو سوسائٹی میں۔ مسلم جس وقت اپنے اصلی نظام پر آئے گا، وہ سرمایہ داری کا بت توڑنے والا ہو گا۔ اور آج دنیا میں سرمایہ داری کے سوا اور کونسا بڑا بت ہے، جسے توڑنے کی ضرورت ہے۔"

(خطبات و مقالات ص ۸۹)

---

یہ چند افکار ہیں، جن کی روشنی میں ناظرین کرام خود فیصلہ کریں کہ مولانا سندھیؒ کی طرف جس قسم کی باتیں منسوب کی جاتی ہیں۔ وہ قطعاً غلط ہیں۔ مولانا نہ تو کمیونسٹ تھے اور نہ اسلام کو ترک کیا، بلکہ مولانا انتہائی درجہ کے مخلص مسلمان تھے۔ اور اسی حالت میں انہوں نے اپنی جان جان آفرین کے سپرد کی۔

رحمہ اللہ رحمۃ واسعۃ وادخلہ الجنۃ الفردوس وعافانا اللہ والحمد للہ اولا واخرا وصلی اللہ علی رسولہ محمد والہ واصحابہ اجمعین۔

### ضروری اعلان

تحریک سول نافرمانی کے دوران جمعیۃ علماء اسلام اور ترجمان اسلام کے دفاتر پر پولیس کے مسلسل چھاپوں کے باعث دفتری کام معطل رہا۔ جس کی وجہ سے ترجمان اسلام کے شمارہ ۳۷، ۳۸ کو یکجا کیا جا رہا ہے۔ اس شمارہ کے صفحات ۲۰ اور قیمت ۵۰ پیسے ہے۔

(ادارہ)

# جمعیۃ علماء اسلام کی سرگرمیاں

## جمعیۃ لائلپور کا اجلاس

لائلپور۔ بخاری مسجد جناح کالونی میں جمعیۃ علماء اسلام شہر لائلپور کی مجلس شوریٰ و جنرل کونسل کا مشترکہ اجلاس زیر صدارت مولانا عبدالعلیم جالندھری منعقد ہوا۔ جس میں ملک کے سیاسی و اقتصادی حالات اور جماعت کے تنظیمی امور پر غور و غوض ہوا طے پایا کہ ہر انگریزی ماہ کے پہلے جمعہ کو مجلس شوریٰ کا اجلاس بوقت صبح آٹھ بجے ہوا کرے گا اور تمام اراکین مجلس شوریٰ و جنرل کونسل نے متفقہ طور پر حافظ الحدیث والقرآن مولانا محمد عبداللہ درخواستی و مفکر اسلام قائد جمعیۃ مولانا مفتی محمود صاحب، جانشین شیخ التفسیر مولانا عبیداللہ انور اور دیگر اکابرین جمعیۃ پر مکمل طور پر اعتماد کا اظہار کرتے ہوئے بھرپور تعاون اور حمایت کا یقین دلایا۔ اور جمعیۃ میں انتشار ڈالنے والے مفاد پرستوں کا ڈٹ کر مقابلہ کرنے کا عہد کیا گیا ایک قرارداد میں سیلاب زدگان سے اظہار ہمدردی کیا گیا اور مخیر حضرات سے بھرپور امداد کی اپیل کی گئی۔

(۲) حکومت سے مطالبہ کیا کہ ملک میں مہنگائی ختم کرنے کے لئے فوری اقدام کرے۔ گراں فروشوں اور ذخیرہ اندوزوں کو عبرتناک سزا دے۔

(۳) متحدہ محاذ کے جن لیڈروں اور اراکین کو بغیر کسی وجہ کے گرفتار کیا گیا ہے اس کی پرزور مذمت کرتے ہوئے فوراً رہائی کا مطالبہ کیا گیا۔ نیز جو لیڈر اپنے آپ کو گرفتاری کے لئے پیش کرتے ہیں۔ ان پر تشدد کی سخت مذمت کی گئی۔

## سیاسی لیڈر رہا کئے جائیں

جمعیۃ علماء اسلام دریا خاں کا پندرہ روزہ اجلاس زیر صدارت حضرت مولانا غلام فرید صاحب دفتر جمعیۃ میں منعقد ہوا۔ حضرت مولانا غلام فرید صاحب نے جمعیۃ کے کارکنوں کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے فرمایا۔ اس وقت جو لوگ سیلاب سے متاثر ہوئے ہیں۔ ان کی خدمت کرنا ہمارا ملی اور دینی فریضہ ہے۔ جس کی بنا پر ہمارے کارکنوں نے سیلاب زدگان کے لئے ہر قسم کی مالی امداد کے لئے فنڈ نہایت پرخلوص اور نیک نیتی سے اکٹھا کیا۔ اجلاس میں متفقہ طور پر یہ فیصلہ ہوا کہ دفتر جمعیۃ میں بروز اتوار درس قرآن پاک اور جمعرات درس حدیث بعد نماز عصر ہوا کرے گا۔ اس کے بعد اجلاس میں متفقہ طور پر حسب ذیل قرار دادیں منظور کی گئیں

(۱) جمعیۃ علماء اسلام دریا خاں کا یہ اجلاس صوبہ پنجاب سندھ میں سیلاب زدگان کی تباہی پر اظہار افسوس کرتا ہے چونکہ سیلاب کی تباہ کاریوں کی وجہ سے لاکھوں افراد بے گھر بے زر ہو گئے ہیں۔ جن کا کوئی پرسان حال نہیں ہے۔ یہ اجلاس حکومت اور عوام پر زور دیتا ہے کہ ان کی ہر قسم کی مالی امداد کی جائے۔

(۲) یہ اجلاس حکومت سے مطالبہ کرتا ہے کہ پاکستان کے عوام کے جذبات کا احساس کرتے ہوئے بلوچستان کے راہنماؤں سردار عطاء اللہ خاں مینگل۔ سردار غوث بخش بزنجو، سردار خیر بخش مری اور دیگر راہنماؤں کو فوراً رہا کیا جائے

## متحدہ محاذ کو تعاون کی یقین دہانی

جھنگ صدر۔ جمعیۃ علماء اسلام جھنگ صدر کا اجلاس جامع مسجد رحمانیہ محلہ بڈھے والا میں منعقد ہوا جس میں حضرت مولانا سید نیاز احمد شاہ صاحب گیلانی ناظم عمومی جمعیۃ علماء اسلام صوبہ پنجاب نے بھی شرکت کی اور خطاب فرمایا، بعدازاں مندرجہ ذیل قرار دادیں متفقہ طور منظور کی گئیں۔

(۱) جمعیۃ علماء اسلام جھنگ صدر کا یہ اجلاس مرکزی قائدین حضرت مولانا محمد عبداللہ صاحب درخواستی، حضرت مولانا مفتی محمود، حضرت مولانا عبیداللہ انور پر مکمل اعتماد کا اظہار کرتا ہے اور جمعیۃ کے باغی اراکین کے اخراج کے فیصلہ کا خیر مقدم کرتا ہے۔ اور مرکزی قیادت کو یہ مشورہ بھی از حد ضروری تصور کرتا ہے کہ آئندہ جو کارکن بھی جماعت کے فیصلہ اور پالیسی کی خلاف ورزی کرے۔ اس کو فوراً جماعت سے خارج کر دیا جائے۔ اور اگر اب بھی کوئی کارکن ایسا موجود ہو تو فوراً نکال دیا جائے۔

(۲) جمعیۃ علماء اسلام کا یہ اجلاس متحدہ محاذ کی اسلامی دفعات کو مؤثر بنانے، جمہوریت کے قیام، بنیادی حقوق کی بحالی اور آمریت کے خاتمہ کے لئے شروع کی گئی تحریک کا خیر مقدم کرتا ہے اور تحریک کے ساتھ بھرپور تعاون کا یقین دلاتا ہے۔

(۳) یہ اجلاس سیاسی اسیروں پر ظلم و تشدد کی پرزور مذمت کرتا ہے اور حکمران پارٹی پر واضح کرتا ہے کہ ماضی کے آمروں کے انجام سے عبرت حاصل کرے۔

(۴) یہ اجلاس ضلع جھنگ کی تباہی اور بربادی حکمران پارٹی کے مفاد پرست عناصر کی خود غرضانہ مقاصد کا نتیجہ تصور کرتا ہے اور مطالبہ کرتا ہے کہ سیلاب زدگان کو فوراً آباد کیا جائے۔

(۵) یہ اجلاس ضروریات زندگی کی ہوشربا گرانی اور مہنگائی پر انتہائی تشویش کا اظہار کرتا ہے اور روٹی، کپڑا مکان کے نعرہ پر قائم ہونے والی حکومت سے مطالبہ کرتا ہے کہ عوام کو مہنگائی سے جلد از جلد نجات دلائے، ورنہ مستعفی ہو جائے۔

## حکومت کے جاری کردہ اعداد و شمار غلط ہیں

جمعیۃ علماء اسلام ضلع رحیم یار خاں کے جنرل سیکرٹری جناب مولانا غلام مصطفیٰ چوہدری نے گذشتہ روز جمعیۃ علماء اسلام کی امدادی کمیٹی اور امدادی کیمپ کا جائزہ لیا۔ اس کے بعد کارکنوں سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ اس وقت قائد جمعیۃ مولانا مفتی محمود کے فرمان کے مطابق سیلاب زدہ لوگوں کی خدمت کرنا جہاد اکبر ہے۔ پریشان حال عوام اور مصیبت زدہ لوگوں کے کام آنا ثواب کی بات ہے۔ آپ نے کہا کہ حکومت نے ضلع رحیم یار خاں میں سیلاب زدہ علاقوں کے جو اعداد و شمار شائع کئے وہ بالکل غلط اور جھوٹ پر مبنی ہیں۔ حکومت نے اعلان کیا ہے کہ ضلع رحیم یار خاں میں سیلاب سے تقریباً ۲۰۰ دیہات تباہ ہوئے ہیں، یہ غلط ہے۔ بلکہ تقریباً ایک ہزار دیہات تباہ ہوئے ہیں۔ جو ریت کے ٹیلوں پر زندگی بسر کر رہے ہیں۔ جن کا کوئی پرسان حال نہیں انہیں کسی قسم کی سہولتیں مہیا نہیں ہیں۔ دو دو میل سے پانی بھر کر لایا جاتا ہے۔ حتیٰ کہ ایک ڈول کی قیمت چھ سات روپے وصول کی جاتی ہے۔

انہوں نے کہا۔ حکومت نے اعلان کیا ہے تقریباً ایک لاکھ آدمی متاثر ہوئے۔ یہ بھی غلط ہے بلکہ تقریباً پانچ لاکھ افراد متاثر ہوئے ہیں۔ ۲۵ کروڑ روپے کی کھڑی فصلیں تباہ ہوئی ہیں جبکہ اناج گندم اور جو مکانات تباہ ہوئے ہیں وہ ان کے علاوہ ہیں۔

جمعیۃ نے ضلع رحیم یار خاں میں دو کیمپ قائم کئے ہیں ایک صادق آباد میں، جس میں تقریباً ہر روز چار سو آدمی کھانا کھاتے ہیں اور ان کی ہر ضرورت کو پورا کیا جاتا ہے تحصیل صادق آباد میں امدادی کاموں میں میر عبدالرحیم صاحب حاجی تاج الدین صاحب جناب عبیدالرحمان صاحب حافظ منور حسین صاحب۔ مولانا نعیم اللہ خاں پیش پیش ہیں۔ دوسرا کیمپ رحیم یار خاں میں قائم ہے۔ جس نے سیلاب زدہ لوگوں میں تقریباً تین ہزار روپے کی اشیائے خوردنی، کپڑے وغیرہ تقسیم کئے ہیں۔ اور امدادی کام مولانا حماد اللہ شفیق حاجی سراج الدین صاحب صوفی محمد سلیم صاحب۔ مولانا رشید احمد صاحب لدھیانوی، صوفی محمد حسین صاحب۔ مولانا عبدالصمد خاں ڈاہر، شبیر احمد عثمانی۔ حاجی عبدالرحمٰن طارق وغیرہ کام کرنے میں پیش پیش ہیں۔

مولانا غلام مصطفیٰ نے کہا کہ مجھے افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ جو حکومت مساوات محمدی کی علمبردار تھی۔ جس نے روٹی کپڑا مکان کے نعرہ پر ووٹ حاصل کئے تھے۔ آج عوام کی حالت پر رحم بھی نہیں کھاتی بلکہ غریب لوگوں کی عصمتوں پر ڈاکے ڈالے جا رہے ہیں۔ پیپلز گارڈ نے لوٹ کھسوٹ مچا رکھی ہے۔ انہوں نے مطالبہ کیا کہ جو فصلیں بچ گئی ہیں۔ ان کے لئے فوراً نہریں جاری کر دی جائیں تاکہ وہ فصلیں بچ جائیں۔

## جمعیۃ علماء اسلام پتہ شو لگرہ کا انتخاب

ترناب۔ جمعیۃ علماء اسلام ترناب شو لگرہ تحصیل چارسدہ کے مندرجہ ذیل عہدیداران منتخب ہوئے۔ امیر مولانا عبدالصمد صاحب چینہ، نائب امیر مولانا محمد ذکریا چینہ۔ ناظم اعلیٰ مولانا محمد شریف ترناب نائب ناظم مولانا فضل سبحان خاں ڈاکی نکدیم خاں۔ سالار مولانا محمد سعید ترناب۔ خازن مولانا محمد امیر شاہ ترناب۔ سرپرست حاجی عبدالحکیم خاں صاحب چینہ۔ ناظم نشر و اشاعت عبدالمنان صاحب الیاث۔ باقی بارہ عدد ممبران کا بھی انتخاب ہوا۔

## تحریک سول نافرمانی کی حمایت

جمعیۃ علماء اسلام ضلع جیکب آباد کی مجلس شوریٰ کا ہنگامی اجلاس منعقد ہوا اور مندرجہ ذیل قرار دادیں منظور کی گئیں:۔

۱۔ یہ اجتماع حضرت مفتی محمود صاحب اور حضرت درخواستی کی قیادت پر اعتماد کا اظہار کرتا ہے اور مولانا غلام غوث ہزاروی کے جمعیۃ سے اخراج پر خراج تحسین پیش کرتا ہے

۲۔ ضلع جیکب آباد کی جمعیۃ سول نافرمانی کی تحریک کی ہر طرح تائید کرتا ہے۔ اور جمعیۃ کا ہر عہدیدار اور کارکن اس میں شریک ہونے کے لئے تیار ہے۔ جلد اس کے لئے ضلعی متحدہ محاذ کی میٹنگ بلائی جائے گی۔

مورخہ ۳۰ اگست ۱۹۷۳ء جیکب آباد میں ضلع جیکب آباد کا ہنگامی اجلاس مجلس شوریٰ منعقد ہوا۔ درج ذیل باتیں زیر غور ہوئیں۔

۱۔ یہ اجتماع حضرت مفتی محمود صاحب اور حضرت درخواستی کی قیادت پر اعتماد کا اظہار اور مولانا غلام غوث ہزاروی کے جمعیۃ سے اخراج پر تحسین پیش کرتا ہے۔ اور یہ امر قابل لائق تحسین ہے۔ اور حضرت ہزاروی کی ہدایت کے لئے دعا کی گئی۔ اور ہزاروی صاحب سے ہر طرح لاتعلقی کا اظہار کیا گیا اور ہزاروی صاحب کے موجودہ رویہ پر سخت افسوس کا اظہار کیا گیا اور نفرت کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔

۲۔ سیلاب زدگان کے لئے امداد جمع کرنا اور وہ جمع کر کے صوبائی امیر کے سپرد کیا جائے

۳۔ صوبائی دفتر کے فنڈ کے لئے غور کیا گیا جو کہ ضلع جیکب آباد کی جانب سے ۸ ستمبر تک ادا کر دیا جائے گا

۴۔ ضلع جیکب آباد کی جمعیۃ سول نافرمانی کی تحریک کی ہر طرح تائید کرتا ہے اور جمعیۃ کا ہر عہدیدار اور کارکن اس میں شریک ہونے کے لئے تیار ہے۔ جلد اس کے لئے ضلعی متحدہ محاذ کی میٹنگ بلائی جائے گی۔

(سید احمد شاہ جنرل سیکرٹری جمعیۃ ضلع جیکب آباد)

## کالی بھیڑوں سے ہوشیار رہیں

جمعیۃ علماء اسلام ضلع بہاولپور کا ایک ہنگامی اجلاس منعقد ہوا۔ جس میں مندرجہ ذیل قرارداد پاس ہوئی۔

جمعیۃ علماء اسلام ضلع بہاولپور کا یہ اجلاس مرکزی قائدین جمعیۃ حضرت مولانا محمد عبد اللہ صاحب درخواستی مدظلہ العالی، حضرت مولانا مفتی محمود صاحب اور حضرت مولانا عبید اللہ انور پر مکمل اعتماد کا اظہار کرتا ہے اور مرکزی مجلس شوریٰ کے فیصلوں کو درست سمجھتے ہوئے ان پر عملدرآمد کرنے کو ملک و ملت کے لئے نیک فال تصور کرتا ہے اور یہ اجلاس ان عناصر کی مذمت کرتا ہے۔ جو حکومت کے ایماء پر جماعت میں انتشار ڈال کر موجودہ حکومت کی بلاواسطہ اور قادیانیت کی بالواسطہ اعانت کر رہے ہیں اور ایسے عناصر کا جماعت سے اخراج ایک مناسب اقدام ہے۔ تمام کارکنانِ جمعیۃ سے اپیل کی جاتی ہے کہ وہ اپنے قائدین پر اعتماد کرتے ہوئے جماعتی کام میں زیادہ سے زیادہ دلچسپی لیں اور جماعت میں کالی بھیڑوں کے شر سے ہوشیار رہیں انشاء اللہ عنقریب یہ ثابت ہو جائے گا کہ جماعت سے وفادار اور اسلام کی سربلندی اور ملک کی بہتری کے لئے کون لوگ مخلص ہیں۔ ہر آمر کو علماء سوء کی تائید حاصل رہی ہے

## جمعیۃ کے خلاف بیان بازی کی مذمت

جمعیۃ علماء اسلام راولپنڈی اسلام آباد کی مجلس شوریٰ کا ایک اجلاس زیر صدارت مولانا محمد فاروق صاحب منعقد ہوا جس میں حسب ذیل قرارداد منظور ہوئی۔

جمعیۃ علماء اسلام راولپنڈی اسلام آباد کی مجلس شوریٰ کا یہ اجلاس مولانا غلام غوث ہزاروی، مولوی عبد الحکیم مولوی عبد الحق بلوچستانی ایم، این، اے کے جمعیۃ علماء اسلام سے اخراج کے اعلان کے باوجود جمعیۃ کے نام سے مرکزی قیادت پر اپنے ذاتی اغراض اور حکومتی پارٹی کے ایماء پر بیان بازی کی شدید مذمت کرتا ہے۔ نیز یہ اجلاس مرکزی اکابرین جمعیۃ علماء اسلام حضرت حافظ الحدیث مولانا محمد عبد اللہ صاحب، درخواستی مدظلہ اور مفتی اعظم مولانا مفتی محمود صاحب مدظلہ کی قیادت پر مکمل اعتماد کا اظہار کرتا ہے اور انہیں اپنے بھرپور تعاون کا یقین دلاتا ہے۔ نیز جمعیۃ علماء اسلام کی متحدہ جمہوری محاذ میں شمولیت اور اشتراک و تعاون کے بارے میں ان کے تمام فیصلوں کی مکمل تائید و توثیق کرتا ہے

## رانا رب نواز سیٹ چھوڑ دیں

جمعیۃ علماء اسلام کہروڑ پکا کی مجلس شوریٰ و مجلس عاملہ نے حضرت مولانا محمد سعید صاحب امیر جمعیۃ کہروڑ پکا کی زیر صدارت ایک ہنگامی اجلاس میں باتفاق رائے مندرجہ ذیل قراردادیں منظور کیں۔

(۱) یہ اجلاس جمعیۃ علماء اسلام کی مرکزی مجلس شوریٰ کے فیصلوں سے انحراف کی بنا پر حضرت مولانا غلام غوث ہزاروی مولانا عبد الحکیم، مولوی صالح محمد، مولوی حسن شاہ مولوی عبد الحق بلوچستانی اور ہمارے علاقہ کہروڑ پکا کے باغی اور بدنام کنندۂ جمعیۃ رانا رب نواز نون اور شیخ محمد اقبال جھنگ کے جماعت سے اخراج کے فیصلہ کا خیر مقدم کرتے ہوئے حضرت مولانا محمد عبد اللہ صاحب درخواستی مدظلہ مولانا مفتی محمود صاحب مدظلہ حضرت مولانا عبید اللہ صاحب انور امیر صوبہ پنجاب مولانا میاں احمد شاہ صاحب ناظم اعلیٰ صوبہ پنجاب پر اپنے پورے اعتماد کا اظہار کرتا ہے۔ اور ان بزرگوں کو اپنے بھرپور تعاون کا یقین دلاتا ہے۔

(۲) یہ اجلاس رانا رب نواز نون ایم پی اے سے پرزور مطالبہ کرتا ہے کہ آپ چونکہ اپنے تمام مواعید تحریری و تقریری سے منحرف ہو کر جمعیۃ کے حریف ہو چکے ہیں۔ اس لئے از روئے انصاف آپ ایم پی اے کی سیٹ سے فی الفور مستعفی ہو جائیں۔

(۳) یہ اجلاس سیلاب زدگان سے گہری ہمدردی کا اظہار کرتے ہوئے عوام اور خصوصاً جمعیۃ علماء اسلام کے کارکنوں سے اپیل کرتا ہے کہ اس خالص انسانی مسئلہ میں پوری تندہی سے سیلاب زدگان کی ہر ممکن امداد و اعانت کریں

## بات کر آنکھ ملا کر تجھے ڈر کس کا ہے

تیز تر تیغِ جفا کر تجھے ڈر کس کا ہے
حشر پہ حشر بپا کر تجھے ڈر کس کا ہے

لاکھ مظلوم سہی دار پہ لٹکا ہم کو
کوئی الزام لگا کر تجھے ڈر کس کا ہے

ہم تو کرتے ہیں وفا محض خدا سے ڈر کر
ہم سے بیشک تو دغا کر تجھے ڈر کس کا ہے

ہم نے سینچا تھا چمن اپنا لہو دے کر
اسے برباد و فنا کر تجھے ڈر کس کا ہے

آشیاں جتنے عنادل کے ہیں اس گلشن میں
راکھ کر دے تو جلا کر تجھے ڈر کس کا ہے

گیت کچھ زاغوں سے سن اپنی خوشامد کے ضرور
دام میں اپنے پھنسا کر تجھے ڈر کس کا ہے

داد دے ان کو جو الزام تراشیں ہم پر
اپنے پہلو میں بٹھا کر تجھے ڈر کس کا ہے

ایسے ظالم سے نہ ہو خوفِ خدا جس کو امینؔ
بات کر آنکھ ملا کر تجھے ڈر کس کا ہے

شاعر اسلام
جناب سید امین گیلانی

# نہری پانی کی تقسیم میں بدعنوانیاں ختم کی جائیں

## جمعیۃ علماء اسلام ضلع تھرپارکر کا مطالبہ

جمعیۃ ضلع تھرپارکر کی مجلس شوریٰ کا سالانہ اجلاس زیر صدارت جناب حکیم مولانا دین محمد صاحب امیر جمعیۃ ضلع منعقد ہوا۔ جس میں ایجنڈا کے مطابق مندرجہ ذیل امور پر غور و خوض کے بعد اتفاق رائے سے مندرجہ ذیل فیصلے کئے گئے۔
ضلعی دفتر کے انتظامات کے لئے ایک سب کمیٹی کی تشکیل عمل میں آئی۔ جو دفتر کے لئے مناسب جگہ حاصل کر کے آیندہ اجلاس میں رپورٹ پیش کرے گی

(۲) جمعیۃ ضلع کا سابقہ حساب آمدن و خرچ وغیرہ مورخہ ۱۵ $\frac{۲}{۷۲}$ سے جولائی ۱۹۷۲ء تک کی تفصیلات اجلاس کو ناظم دفتر نے سنائیں۔

(۳) ضلعی جمعیۃ کا ایجنڈا آئندہ سال کے لئے آمدن و خرچ کا بجٹ مندرجہ ذیل منظور کیا گیا۔

(۱) آمدن کا گوشوارہ

| | | پیسے | روپے |
|---|---|---|---|
| ۱- برانچ میرپور خاص شہر | سالانہ | — | ۶۰۰ |
| ۲- ″ ڈگری | ″ | ۰ — | ۵۰۰ |
| ۳- ″ میرواہ گورچانی | ″ | ۰ — | ۴۰۰ |
| ۴- ″ کنری | ″ | ۰ — | ۶۵ |
| ۵- ضلعی جمعیۃ کے سات عہدیداران بہ حساب ۲۵/ | سالانہ | ۰ — | ۱۷۵ |
| ۶- ″ باقی تیرہ ممبران مجلس شوریٰ بوجہ فیس ممبری بحساب ۲۰/ روپیہ | | ۰ — | ۲۶۰ |
| میزان | | ۰ — | ۲۰۰۰ |

(۲) خرچہ کا گوشوارہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱- جمعیۃ صوبہ سندھ کے امدادی فنڈ کا مقررہ | ۰ — | ۳۰۰ |
| ۲- ضلعی جمعیۃ کے دفتر کا کرایہ وغیرہ ۱۰۰/ ماہوار | ۰ — | ۱۲۰۰ |
| ۳- نشر و اشاعت | ۰ — | ۲۰۰ |
| ۴- سفر خرچ وغیرہ بابت شرکت اجلاس مجلس شوریٰ صوبہ سندھ و مرکز | ۰ — | ۱۵۰ |
| ۵- مہمان خرچ | ۰ — | ۱۰۰ |
| ۶- دیگر متفرق | — | ۵۰ |
| میزان | ۰ — | ۲۰۰۰ |

آمدن کی رقم مقررہ جملہ برانچ ہائے و عہدیداران اور ممبران مجلس شوریٰ کی ادائیگی سال میں چار اقساط یعنی سال کے ہر ماہ اکتوبر، جنوری، اپریل اور جولائی میں ضلع جمعیۃ کو ادا کیا کرینگے۔

جمعیۃ کی تنظیم نو اور کارکردگی کو بہتر بنانے کے لئے پوری پوری کوشش کرنے کی توجہ دلائی جائے تاکہ جمعیۃ کے منشور کے مطابق اسلامی نظام کے نفاذ اور جمہوریت کی بحالی کے لئے جدوجہد جاری رکھیں اور ساتھ ہی عوام کو موجودہ ملکی حالات سے باخبر کیا جائے۔

## مولانا شمس الدین کا دورہ بلوچستان

جمعیۃ علماء اسلام کے امیر مولانا شمس الدین نے کل سے بلوچستان بھر کا دورہ شروع کر دیا۔ وہ اس طوفانی دورہ میں بلوچستان کے لوگوں کو متحدہ جمہوری محاذ کے گیارہ نکات سے آگاہ کرینگے۔ اس سلسلے میں وہ اس سے پہلے کوئٹہ ڈویژن کے پشتون علاقہ کا دورہ کر چکے ہیں۔ وہ آج صبح کوئٹہ سے ۳۰ میل دور پشین کے مقام پر گئے۔ جہاں انہوں نے ایک جلسہ عام سے خطاب کیا۔ کل وہ مستونگ اور مچھ جائیں گے۔ جہاں متحدہ جمہوری محاذ کے بلوچستان کے دیگر لیڈر بھی ان کے ہمراہ ہونگے۔ جن میں جمعیۃ کے سینیٹر محمد زمان اچکزئی نیشنل عوامی پارٹی کے سینیٹر حاجی سید حسن صاحب، سینیٹر محمد ہاشم غلزئی بھی ہوں گے۔ جماعت اسلامی بلوچستان کے امیر مولانا عبدالمجید جو کہ بلوچستان متحدہ محاذ کے جنرل سیکرٹری ہیں وہ بھی ان کے ہمراہ ہونگے۔

ادھر کوئٹہ کی جمعیۃ کے دفتر میں بھاری تعداد میں جمعیۃ علماء اسلام کے اراکین حضرت مولانا محمد عبداللہ درخواستی صاحب کے فیصلہ کا خیر مقدم کر رہے ہیں کہ انہوں نے جمعیۃ کے باغی گروپ کے اراکین کو جمعیۃ سے خارج کر دیا۔

جمعیۃ علماء اسلام کی تمام ضلعی شاخوں سے جمعیۃ کے دفتر میں بھاری تعداد میں حضرت مولانا درخواستی مدظلہ کی خیریت کے بارے میں خطوط آرہے ہیں۔ حضرت نے بلوچستان جمعیۃ کے امیر مولانا شمس الدین کو اپنے ایک تار میں اپنی خیریت کی اطلاع دی ہے۔ حضرت خانپور میں بالکل خیریت سے ہیں۔ جمعیۃ علماء اسلام بلوچستان کی مجلس شوریٰ کے رکن اور مرکزی مجلس شوریٰ کے رکن مولانا محمد عمر صاحب نے اپنے ایک بیان میں جمعیۃ علماء اسلام میں دھڑے بندیاں اور بیان بازی کی شدید مذمت کی۔ انہوں نے کہا کہ جمعیۃ علماء اسلام ایک کل پاکستان جماعت ہے۔ جس کا دستور اور منشور لوگوں نے پڑھا ہے۔ اس کی رو سے جمعیۃ کی مرکزی مجلس شوریٰ ہی جماعت کی روح رواں ہے۔ اور اس کے فیصلے مقدم سمجھے جاتے ہیں۔ جمعیۃ علماء اسلام کے کسی بھی ذمہ دار مرکزی شوریٰ کے رکن کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ ان فیصلوں کو کالعدم قرار دے۔ جو کہ شوریٰ نے کئے ہیں۔

انہوں نے کہا کہ جماعت کی مجلس شوریٰ نے لاہور میں جو فیصلے کئے تھے۔ وہی جماعت کے آخری فیصلے ہیں۔ اگر اس سے کسی کو اختلاف ہو تو وہ جنرل سیکرٹری کو شوریٰ کا اجلاس بلانے کے لئے کہہ سکتا ہے۔ مگر ساری جماعت کا چارج خود سنبھالنا کسی طرح بھی مناسب نہیں۔ انہوں نے کہا کہ ایسے موقعہ پر جو بھی کیا جائے وہ سوچ سمجھ کر کرنا چاہیئے۔

## جمعیۃ علماء اسلام حیدرآباد کا اجلاس

جمعیۃ علماء اسلام حیدرآباد کی میٹنگ سرپرست جمعیۃ حضرت مولانا عبدالرؤف کی زیر صدارت منعقد ہوئی۔ جس میں متفقہ طور پر قرارداد منظور کی گئی۔ ہم کل پاکستان جمعیۃ علماء اسلام کی مجلس شوریٰ کے فیصلوں اور حضرت مولانا محمد عبداللہ صاحب درخواستی اور قائد جمعیۃ حضرت مولانا مفتی محمود صاحب اور حضرت مولانا عبید اللہ انور پر مکمل اعتماد کا اظہار کرتے ہیں۔ مرکزی مجلس شوریٰ کے فیصلوں کے مطابق متحدہ جمہوری محاذ سے پورا تعاون کیا جائے گا اور جمعیۃ کے کارکنوں سے اپیل کی گئی ہے کہ سیلاب زدگان کی بھرپور امداد کریں اور سیاسی راہنماؤں کی گرفتاریوں پر حکومت کی پر زور مذمت کی گئی ہے۔

## حضرت درخواستی کے فیصلوں کا خیر مقدم

لورالائی۔ جمعیۃ علماء اسلام لورالائی، فورٹ سنڈیمن کے راہنماؤں مولانا غلام حیدر، سیکرٹری جنرل سید محمد، حاجی احمد گل، محمد ظہور اور محمد علی نے ایک مشترکہ اخباری بیان میں کہا ہے کہ ہم حضرت درخواستی کے اس فیصلہ کا خیر مقدم کرتے ہیں۔ جس میں انہوں نے ہزاروی صاحب، مولوی عبدالحکیم اور مولوی عبدالحق کو جمعیۃ سے علیحدہ کر دیا۔ ان راہنماؤں نے بلوچستان جمعیۃ کے امیر مولانا شمس الدین کو اپنے مکمل تعاون کا یقین دلایا۔ اور مولوی صالح محمد سے کہا کہ وہ اسمبلی کی ممبری سے مستعفی ہو کر دوبارہ الیکشن لڑیں تاکہ ان کو اپنی حیثیت کا علم ہو جائے۔ ان راہنماؤں نے حضرت درخواستی اور مفتی محمود کی قیادت پر مکمل اعتماد کا اظہار کیا۔

## مولوی اسفندیار کی مذمت

کراچی۔ جمعیۃ علماء اسلام کراچی ضلع کی شوریٰ کا ایک خصوصی اجلاس گذشتہ روز منعقد ہوا۔ جس میں ایک قرارداد کے ذریعہ مولوی اسفندیار اور اس کے حواریوں کے جمعیۃ سے اخراج کے فیصلہ کی توثیق کی گئی اور مولوی اسفندیار کی شدید مذمت کی گئی کہ انہوں نے گذشتہ روز قاری غلام اصغر قاسمی جنرل سیکرٹری جمعیۃ قراء اسلام پر کرایہ کے غنڈوں کے ذریعہ کراچی میں حملہ کروایا ہے۔ کیونکہ قاری غلام اصغر نے اکابرین جمعیۃ خصوصاً حضرت درخواستی اور محدث کبیر مولانا مفتی محمود کی حمایت میں بیان دیتے ہوئے درباری ملاؤں کی شدید مذمت کی تھی۔

جمعیۃ کراچی کی شوریٰ نے مولوی اسفندیار اور اس کے حواریوں کو متنبہ کیا ہے کہ وہ اپنی حرکتوں سے باز آجائیں ورنہ پھر جمعیۃ کے کارکن بھی اس کا جواب دینے کے لئے میدان میں آجائیں گے۔

ایک اور قرارداد کے ذریعہ مرکزی اکابرین کے اس مومنانہ فیصلہ کی پر زور حمایت کی گئی۔ جس کے ذریعہ مولانا غلام غوث ہزاروی، مولانا عبدالحکیم اور مولوی عبدالحق بلوچستانی کو جمعیۃ سے خارج کیا گیا ہے۔ نیز مرکزی اکابرین پر مکمل اعتماد کا اظہار کیا گیا۔

ایک قرارداد میں بلوچستان کے سیاسی راہنماؤں جناب بزنجو، سردار مینگل اور جناب مری کی رہائی اور فوج واپس بلانے کا پر زور مطالبہ کیا گیا۔

## جمہوری محاذ کے مطالبات تسلیم کئے جائیں

جمعیۃ علماء اسلام لیہ کا اجلاس دفتر جمعیۃ علماء اسلام لیہ میں منعقد ہوا۔ جس میں مندرجہ ذیل قراردادیں متفقہ طور سے منظور کی گئیں۔

(۱) جمعیۃ کا یہ اجلاس مرکزی مجلس شوریٰ اور حضرت مولانا مفتی محمود صاحب کو مکمل اعتماد اور تعاون کا یقین دلاتا ہے۔

(۲) یہ اجلاس متحدہ محاذ کے تمام فیصلوں کی تائید کرتا ہے اور حکومت سے مطالبہ کرتا ہے کہ متحدہ محاذ کے گیارہ نکات تسلیم کر کے ملک میں امن و امان قائم کرے۔

(۳) یہ اجلاس بلوچستان کے راہنما میر غوث بخش بزنجو۔ عطاء اللہ مینگل اور دیگر قائدین کی گرفتاری اور بنیادی حقوق کی معطلی کی شدید مذمت کرتا ہے اور مطالبہ کرتا ہے کہ غیر جمہوری، غیر آئینی اقدامات ختم کر کے سرحد اور بلوچستان میں نمائندہ حکومت قائم کی جائے۔

(۴) یہ اجلاس بلوچستان میں مرزائیوں کی طرف سے قرآن پاک کے تحریف شدہ نسخوں کی تقسیم کی شدید مذمت کرتا ہے اور مطالبہ کرتا ہے کہ اس پر پابندی لگائی جائے۔

(۵) یہ اجلاس حکومت سے پرزور مطالبہ کرتا ہے کہ پاکستان میں قادیانی فرقہ کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے اور مستقبل میں اس فرقہ سے پاکستان کی سلامتی اور استحکام کو جو شدید خطرہ درپیش ہے۔ اس کے پیش نظر پاکستان میں تمام کلیدی آسامیوں سے اس فرقہ کے افراد کو ہٹایا جائے۔

## ضروری اعلان

جمعیۃ علماء اسلام صوبہ پنجاب کے نائب امیر مولانا غلام ربانی نے ایک بیان میں کہا ہے کہ صوبہ پنجاب کے اضلاع میں سب سے زیادہ ضلع رحیم یار خاں سیلاب سے متاثر ہوا ہے۔ جس سے ضلع رحیم یار خاں کے عوام کافی متاثر ہوئے ہیں۔ اس لئے باقی اضلاع سے اپیل کروں گا کہ وہ ضلع رحیم یار خاں کے سیلاب فنڈ میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں اس کے لئے عنقریب دو رکنی وفد مولانا حماد اللہ شفیق کی قیادت میں دورہ کر کے سیلاب فنڈ وصول کرے گا تمام اضلاع کے عہدیداران تعاون فرما کر ثواب دارین حاصل کریں

## حکیم بابا سلطان کو صدمہ

جمعیۃ علماء اسلام ضلع لائلپور کے سالار حکیم بابا سلطان احمد کے تایا محترم میاں علاول صاحب ۴ شعبان کو ۹۰ سال کی عمر میں انتقال فرما گئے۔ مرحوم عابد و زاہد اور شب زندہ دار بزرگ تھے۔

ادارہ حکیم بابا سلطان احمد کے غم میں برابر کا شریک ہے۔ اور دعا گو ہے کہ اللہ تعالیٰ مرحوم کو کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے اور حکیم صاحب اور دیگر لواحقین کو صبر جمیل کی توفیق ارزانی فرمائے۔

## مراسلہ

## یوں جنونِ عشق کے انداز چھٹ جائینگے کیا؟

یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ پاکستان کے وجود میں آنے کے ساتھ ساتھ خود فروشیوں اور خود غرضیوں نے بھی جنم لیا، بجائے اس کے کہ مملکتِ خداداد بہنیتی اور پھلتی پھولتی، عشرت سامانیوں کے مہلک جراثیم پلتے اور پھولتے رہے بالآخر وہی ہوا جو کچھ کہ غلط کاریوں کے نتیجہ میں ہوا کرتا ہے ملک کے جسم مسعود کا آدھا حصہ موت کی آغوش میں جا چکا ہے اور آدھا جسم مرغ بسمل کی طرح تڑپ رہا ہے۔ چاہیئے تو یہ تھا کہ ماضی کے ان تلخ تجربات سے سبق حاصل کرتے اور اب بھی سنبھل جاتے، پر نہیں ؏

وہی ہے چال بے ڈھنگی جو پہلے تھی سو اب بھی ہے

مسولینی کی کھوپڑی سے سوچنے والے اور ہٹلر کے انداز فکر کو اپنانے والے لیلائے اقتدار کے پجاری اپنے پیشرووں کے انجام سے بے خبر اقتدار کے نشے میں بدمست خوابِ غفلت میں محو، بڑی ڈھٹائی سے اپنے سیاسی مخالفین کو دبانے کی ہر ممکن کوشش میں شب و روز مصروف ہیں بلوچستان کے حالات اس بات کے شاہد ہیں کہ وہاں حکمران جماعت نے سیاسی مخالفین کو زک پہنچانے میں کوئی کسر اٹھا نہیں رکھی۔ کہیں نہتے عوام پر فوج کشی ہے تو کہیں وہاں کے سیاسی زعما و بزنجو، مینگل، مری کی گرفتاریاں اور اکثر صوبائی ممبران پر جھوٹے مقدمات بنا کر ان کو جیل کی کال کوٹھڑیوں میں ڈال کر ذہنی اذیت دینا۔ تاکہ وہ مرکز کی چہیتی حکومت کی حمایت کرنے پر مجبور ہو جائیں۔ اور کہیں عصبیتوں کو ہوا دے کر باہم صوبوں کو لڑانے کی کوشش کیا حکمران جماعت عوام کے بنیادی حقوق غصب کر کے اور شہری آزادیوں کو سلب کر کے اپنے ہی بھائیوں کے خلاف نفرت پیدا کر کے ایک دوسرا بنگلہ دیش بنانے میں تو مصروف نہیں؟

یقیناً اگر وابستگان اقتدار نے ظلم کی آگ کو اسی طرح بھڑکائے رکھا اور مظلوم عوام کو سیاسی انتقام کا نشانہ بنائے رکھا تو تاریخ میں ایک اور مرثیہ محفوظ ہو جائے گا ایک ناقابل فراموش مرثیہ۔

اس لئے ہم حزب اقتدار سے مطالبہ کرتے ہیں کہ وہ ہوش کے ناخن لے اور بلوچستان میں جمہوری حکومت کو بحال کرے اور حزب اختلاف کے مطالبات تسلیم کرے تاکہ معاشرے کا سکون بحال ہو سکے اور ہر طرف جو خون آشام فضا طاری ہے وہ ختم ہو سکے۔

اگر ارباب حل و عقد نے ایسا نہ کیا اور غنڈہ گردی کی سیاست کو اپنائے رکھا تو وہ خود بھی محفوظ نہیں رہ سکینگے بلکہ وقت ان کو روندتا ہوا ایسا گذر جائے گا کہ وہ صفحہ ہستی سے حرف غلط کی طرح مٹا دیئے جائینگے اور ان کا نام لینا باعثِ ننگ و عار سمجھا جائے گا۔

محمد اشرف عاطف

صدر جمعیۃ طلباء اسلام ضلع ساہیوال

## تعارف

## جناب مولانا سید محمد ایوب خان صاحب بنوری

### امیر جمعیۃ علماء اسلام صوبہ سرحد

آپ ۱۲ ستمبر ۱۹۱۲ء بروز چہارشنبہ مشہور و معروف خاندان بنوری پشاور بھانہ ماڑی میں پیدا ہوئے۔ آپ کے خاندان کے افراد دینی اور ملکی خدمات سرانجام دینے میں پیش پیش رہے ہیں۔ آپ نے ابتدائی تعلیم اپنی خاندانی درسگاہ رفیع الاسلام میں حاصل کی۔ رفیع الاسلام صوبہ سرحد میں واحد دینی درسگاہ تھی۔ مولانا بنوری یہاں سے فارغ ہو کر تکمیل علم کی خاطر دارالعلوم دیوبند گئے۔ اور ۱۹۳۲ء میں وہاں سے علوم و فنون۔ حدیث و تفسیر میں سند فراغت حاصل کر کے واپس وطن تشریف لائے۔ دیوبند میں شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی رحمہ اللہ کے خصوصی تلامذہ اور متوسلین میں شمار تھے اور علمی و سیاسی بصیرت سے بہرہ ور ہو کر وطن واپسی پر دینی خدمات کے علاوہ جمعیۃ علماء ہند کے ساتھ منسلک رہے اور تقریباً سات سال تک صوبہ سرحد جمعیۃ کے ناظم اعلیٰ کے عہدے پر فائز رہے۔ لیکن بعد ازاں درس و تدریس میں زیادہ مصروفیت کی وجہ سے نظامت اعلیٰ سے علیحدہ ہو گئے۔ البتہ جمعیۃ کی مجلس شوریٰ کے رکن کی حیثیت سے تاحال تعاون کرتے رہے۔ جناب بنوری صاحب جمعیۃ کے بہت پرانے کارکن اور راہنما ہیں اور اپنے دارالعلوم رفیع الاسلام میں مسلسل درس و تدریس میں مشغول رہے۔ اور پاکستان بننے کے بعد دارالعلوم سرحد کے نام سے ایک مستقل مذہبی ادارہ کی بنیاد رکھی۔ جو کہ ہر سال قریباً تین سو طالب علم کو دینی علوم سے فیضیاب کر رہا ہے اور ہر سال ۳۰ طالب علم دورہ حدیث سے فارغ ہو کر اطراف و اکناف میں علوم دین درس و تدریس میں مشغول ہیں۔

آپ تقریباً ۲۲ سال سے مسلسل حدیث کی مشہور کتاب صحیح البخاری بذات خود پڑھا رہے ہیں۔ اور مدرسہ کا اہتمام بھی خود سرانجام دے رہے ہیں۔ آپ محدث جلیل حضرت مولانا محمد یوسف بنوری مدظلہ العالی کے ماموں زاد بھائی ہیں

---

## ماہنامہ تبصرہ مقررہ تاریخ پر شائع نہ ہو سکا

ہمیں افسوس ہے کہ سیلاب کے باعث ریلوے کا نظام کراچی سے لاہور تک ہنوز درست نہیں ہو سکا۔ جس کے باعث کاغذ کے لاہور پہنچنے میں دیر ہوئی۔ بدیں وجہ ماہنامہ تبصرہ کو ہزار کوشش کے باوجود بازار سے کاغذ میسر نہ آ سکا۔ تاہم ماہ رواں کا تبصرہ شائع ہو گا، لیکن اکتوبر کا شمارہ شائع نہ ہو گا اور نومبر کا شمارہ حج نمبر ہو گا۔ قارئین و ایجنٹ حضرات مطلع رہیں۔ (ادارہ)

## مولانا سید نیاز احمد شاہ کا دورہ سرگودھا ڈویژن

سرگودھا۔ جمعیۃ علماء اسلام پنجاب کے جنرل سیکرٹری مولانا سید نیاز احمد شاہ نے سرگودھا ڈویژن کے اضلاع جھنگ، لائلپور، سرگودھا، میانوالی کا تنظیمی دورہ کیا۔ ہر مقام پر آپ نے ورکروں سے خطاب کرنے کے علاوہ سیلاب زدہ علاقوں کا دورہ کیا اور امدادی سرگرمیوں کا جائزہ بھی لیا۔ بعد ازاں شاہ صاحب سرگودھا سے بذریعہ بس ملتان روانہ ہو گئے۔

(محمد صادق)

## غیر انسانی سلوک کی مذمت

ڈیرہ غازی خاں جمعیۃ گارڈ (بھٹہ کالونی) کا ایک ہنگامی اجلاس زیر صدارت مولانا غلام مصطفٰے قاسمی سالار منعقد ہوا جس میں مندرجہ ذیل قرار داد منظور کی گئی۔

یہ اجلاس متحدہ محاذ کے راہنماؤں کے ساتھ غیر انسانی سلوک کی شدید مذمت کرتا ہے اور مطالبہ کرتا ہے کہ اپوزیشن کے مطالبات تسلیم کرتے ہوئے صوبہ سرحد اور بلوچستان کی حکومتیں نیپ اور جمعیۃ علماء اسلام کے سپرد کی جائیں۔

ایک اور قرار داد کے ذریعہ مولانا مفتی محمود صاحب کی قیادت پر مکمل اعتماد کا اظہار کیا گیا۔

## جمعیۃ علماء اسلام چوک منڈا کا اجلاس

جمعیۃ علماء اسلام چوک منڈا کا ایک اہم اجلاس زیر صدارت حضرت مولانا عبد المجید صاحب امیر جمعیۃ چوک منڈا و نائب امیر جمعیۃ ضلع مظفر گڑھ منعقد ہوا۔

ایک قرار داد کے ذریعہ متفقہ طور پر حضرت مولانا محمد عبد اللہ درخواستی، مفتی اعظم مفتی محمود مدظلہ العالی۔ مولانا عبید اللہ انور مولانا نیاز احمد شاہ پر اعتماد کا اظہار کیا گیا اور ان کو اپنے تعاون کا مکمل یقین دلایا گیا۔

ایک قرار داد میں حکومت کی طرف سے متحدہ جمہوری محاذ کی پر امن تحریک کو تشدد کے ذریعہ دبانے کی پرزور مذمت کی گئی۔

## اظہار رائے کی آزادی ہمارا حق ہے

مولانا امیر الزمان ناظم اعلیٰ جمعیۃ علماء آزاد کشمیر نے ایک اخباری بیان میں پاکستان کی مذہبی اور سیاسی جماعتوں سے اپیل کی ہے کہ وہ اپنی پوری توانائیاں سیلاب زدگان کے مصائب حل کرنے پر صرف کر دیں کیونکہ اس وقت ملک انتہائی نازک دور سے گذر رہا ہے۔ بیان میں مولانا نے کہا کہ حکومت پاکستان نے متحدہ جمہوری محاذ کے لیڈروں کے ساتھ جیل میں شرمناک سلوک روا رکھا ہوا ہے۔ پولیس سیاسی لیڈروں کے ساتھ درندگی کا مظاہرہ کر رہی ہے۔ انہوں نے پاکستان کے وزیر اعظم سے مطالبہ کیا کہ متحدہ جمہوری محاذ کے راہنماؤں پر وحشیانہ ظلم ڈھانے کے بجائے ان کے مطالبات کو تسلیم کیا جائے۔ مولانا نے مزید کہا کہ دفعہ ۱۲۴ اے کی خلاف ورزی کو بغاوت قرار نہیں دیا جا سکتا کیونکہ یہ دفعہ اسلامی اصولوں کے منافی ہے۔ ایک جمہوری ملک میں اپنے خیالات کا اظہار کرنا ہر شخص کا حق ہے۔ اس حق سے محروم رکھنا جمہوریت کی اصل روح کو قتل کر دینے کے مترادف،

## حضرت درخواستی اور مفتی محمود پر مکمل اعتماد کا اظہار

جمعیۃ علماء اسلام ضلع سرگودھا کی مجلس شوریٰ کا اجلاس مولانا مولا بخش امیر ضلعی جمعیۃ کی صدارت میں ہوا۔ جس میں پنجاب جمعیۃ کے جنرل سیکرٹری جناب مولانا سید نیاز احمد شاہ نے خطاب کرتے ہوئے ملک کی موجودہ سیاسی صورت حال پر تفصیل سے تبصرہ فرمایا اور فرمایا کہ اس وقت ملک میں انتہائی نازک سیاسی صورت حال ہے۔ بلوچستان جو ملک کا حصہ ہے وہاں پر بے گناہ لوگوں کو فوج کے ہاتھوں شہید کرایا جا رہا ہے۔ ملک میں مہنگائی دن بدن زیادہ ہو رہی ہے۔ سیاسی سرگرمیوں پر پابندی ہے۔ اخبارات کی آواز کو دبایا جا رہا ہے۔ ان حالات میں متحدہ جمہوری محاذ نے جو تحریک چلائی ہے۔ وہ وقت کے بالکل عین مطابق ہے آپ نے فرمایا۔ ہماری تحریک کا مقصد یہ ہے کہ ملک میں جمہوریت بحال ہو۔ سیاسی قیدی رہا ہو جائیں۔ مہنگائی ختم کی جائے۔ سیلاب سے متاثرہ افراد کی مکمل طور پر بحالی ہو جائے۔ اسلامی آئین فوراً نافذ کیا جائے۔ سرحد اور بلوچستان کی نمائندہ حکومتیں بحال کی جائیں۔

اجلاس میں حضرت مولانا مفتی محمود، حضرت درخواستی حضرت مولانا عبید اللہ انور کی قیادت پر مکمل اعتماد کا اظہار کرتے ہوئے مجلس شوریٰ کے اس فیصلہ کی توثیق کی جس میں ان لوگوں کو جماعت سے خارج کیا گیا۔ جنہوں نے جماعت کے فیصلہ سے انحراف کیا۔ اجلاس نے متحدہ جمہوری محاذ کی تحریک سول نافرمانی کی مکمل حمایت کی۔ اجلاس میں تین اخبارات پر پابندی، سیاسی قیدیوں پر تشدد ہنگامی حالات جاری رکھنے، بنیادی حقوق کی معطلی کی شدید مذمت کی گئی۔

ایک قرار داد میں مہنگائی پر زبردست تشویش کا اظہار کیا گیا۔ ایک قرار داد میں مطالبہ کیا گیا کہ سیلاب سے متاثرہ افراد کی جلد از جلد بحالی اور ان کو مکمل امداد مہیا کی جائے۔ اجلاس میں بڑھتی ہوئی غنڈہ گردی کی مذمت کی گئی۔ اجلاس میں مطالبہ کیا گیا کہ بلوچستان سے فوراً فوج کو بلا کر وہاں نمائندہ حکومت قائم کی جائے۔

## مولانا محمد یوسف خاں کو خراج تحسین

مظفر آباد۔ صدر آزاد کشمیر سردار عبد القیوم خاں صاحب نے پچھلے دنوں مظفر آباد میں آزاد کشمیر کے سرکاری مفتی صاحبان کے ایک خصوصی اجلاس میں دار العلوم تعلیم القرآن پلندری کے مہتمم اور شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد یوسف خاں صاحب کو زبردست خراج تحسین پیش کرتے ہوئے کہا کہ مولانا کی ٹھوس اور مثالی علمیت نے قانون کمیشن کے دوران نہ صرف اپنی علمیت کا لوہا منوایا بلکہ اسلامی قانون کی بلندی و برتری کو بھی سب سے تسلیم کروا لیا حالانکہ اس کمیشن میں وزیر قانون ایڈووکیٹ جنرل، ہائیکورٹ کے جج صاحبان کے علاوہ دوسرے بہت سے علماء کرام بھی موجود تھے۔ مگر جدید و قدیم تعلیم دونوں کے ماہرین نے نہ صرف مولانا کی علمیت کو داد دی، بلکہ اسلامی قانون کی عظمت اور برتری کو بھی برملا تسلیم کیا

صدر آزاد کشمیر سرکاری مفتیوں میں سے ایک مفتی صاحب کی اس تجویز پر تبصرہ کر رہے تھے کہ "ہر تحصیل کے تحصیلدار اور ایس، ایچ، او کو پابند کیا جائے کہ وہ مفتی صاحبان سے تعاون کر کے ان کے جلسے کروائے تاکہ تبلیغ زیادہ موثر طور پر ہو سکے"۔ صدر صاحب نے فرمایا کہ ایسی پابندیوں اور قانونی جکڑ بندیوں کا کوئی فائدہ نہیں۔ اگر آپ کے پاس کوئی ٹھوس اور جاذب پروگرام ہو تو لوگ از خود آپ سے تعاون کریں گے ورنہ ان پابندیوں سے بھی کچھ نہیں بنے گا۔ اس کی مثال میں مولانا کا کردار پیش کرتے ہوئے صدر صاحب نے فرمایا کہ مولانا کو ایسی کوئی بھی سہولت مہیا نہ تھی۔ مگر محض اپنی علمیت اور قابلیت کے بل بوتے پر انہوں نے اتنا بڑا اور مثالی کام کر کے سب سے خراج تحسین و آفرین وصول کیا۔

آزاد کشمیر کے وزیر قانون و پارلیمانی امور خواجہ اقبال بٹ نے پچھلے دنوں اپنے دورہ پونچھ کے دوران پلندری کے مقام پر ایک بڑے جلسے سے خطاب کرتے ہوئے موجودہ حالات پر سیر حاصل تبصرہ کیا اور اپنی حکومت کی خدمات و کارکردگیوں کو بھی تفصیل سے بیان کیا۔ اپنی تقریر کے دوران آپ نے آزاد کشمیر کے ایک ممتاز اور سربرآوردہ عالم دین حضرت مولانا محمد یوسف خاں صاحب مہتمم دار العلوم پلندری و امیر جمعیۃ علماء آزاد کشمیر کو زبردست خراج تحسین پیش کیا۔ آپ نے قسم کھا کر کہا کہ میں نے اپنی زندگی میں ایسا جامع اور معقول عالم دین نہیں دیکھا۔ آپ نے کہا کہ اسلامی قانون کمیشن کی میٹنگوں کے دوران ہمیں مختلف قسم کے اور بہت سے علماء دین کو دیکھنے اور پرکھنے کا موقع ملا۔ اس دوران ہم سب حضرات مولانا محمد یوسف خاں صاحب کی علمیت اور شخصیت سے بہت ہی متاثر ہوئے۔ اور ہمیں اس بات پر فخر ہے کہ ریاست میں اتنی عظیم شخصیت موجود ہے۔ آپ نے مولانا کی عظیم دینی، علمی اور ملکی و ملی خدمات کو زبردست خراج تحسین پیش کرتے ہوئے کہا کہ میں پورے آزاد کشمیر کے عوام کو بالعموم اور پونچھ و پلندری کے عوام کو بالخصوص دلی طور پر ہدیہ تبریک پیش کرتا ہوں کہ آپ لوگ بڑے خوش قسمت ہیں کہ آپ کو حضرت مولانا محمد یوسف خاں صاحب جیسی عظیم شخصیت کی دینی و علمی سرپرستی حاصل ہے۔

بعد میں ایک خصوصی مجلس میں مولانا محمد یوسف خاں صاحب نے اپنی روائتی انکساری سے کام لیتے ہوئے وزیر موصوف سے شکایت کے لہجے میں فرمایا کہ آپ نے زیادتی کی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ برصغیر پاک و ہند کی بات تو بڑی دور کی ہے۔ خود آزاد کشمیر میں اس پائے کے علماء موجود ہیں جو مجھے پڑھا سکتے ہیں۔ بات صرف اتنی ہے کہ آپ کو ان حقیقی اور اہل علم علماء سے رابطہ اور تعلق نصیب نہیں ہو سکا۔ جو ایک لحاظ سے افسوسناک بھی ہے۔

---

# نقشہ اوقات اختتام سحری و افطار صوم
## بابت رمضان المبارک ۱۳۹۳ھ

| تاریخ | | دن | اختتام سحری | افطار صوم |
|---|---|---|---|---|
| ۲۹ ستمبر ۱۹۷۳ء | یکم رمضان ۱۳۹۳ھ | ہفتہ | ۴ — ۳۴ | ۵ — ۵۳ |
| ۳۰ ″ | ۲ ″ | اتوار | ″ ″ | ۵ — ۵۱ |
| یکم اکتوبر ″ | ۳ ″ | پیر | ۴ — ۳۵ | ۵ — ۴۹ |
| ۲ ″ | ۴ ″ | منگل | ۴ — ۳۶ | ۵ — ۴۸ |
| ۳ ″ | ۵ ″ | بدھ | ″ ″ | ۵ — ۴۷ |
| ۴ ″ | ۶ ″ | جمعرات | ۴ — ۳۷ | ۵ — ۴۵ |
| ۵ ″ | ۷ ″ | جمعہ | ″ ″ | ۵ — ۴۴ |
| ۶ ″ | ۸ ″ | ہفتہ | ۴ — ۳۸ | ۵ — ۴۳ |
| ۷ ″ | ۹ ″ | اتوار | ″ ″ | ۵ — ۴۱ |
| ۸ ″ | ۱۰ ″ | پیر | ۴ — ۳۹ | ۵ — ۴۰ |
| ۹ ″ | ۱۱ ″ | منگل | ۴ — ۴۰ | ۵ — ۳۹ |
| ۱۰ ″ | ۱۲ ″ | بدھ | ″ ″ | ۵ — ۳۷ |
| ۱۱ ″ | ۱۳ ″ | جمعرات | ۴ — ۴۱ | ۵ — ۳۶ |
| ۱۲ ″ | ۱۴ ″ | جمعہ | ۴ — ۴۲ | ۵ — ۳۵ |
| ۱۳ ″ | ۱۵ ″ | ہفتہ | ۴ — ۴۳ | ۵ — ۳۴ |
| ۱۴ ″ | ۱۶ ″ | اتوار | ۴ — ۴۴ | ۵ — ۳۳ |
| ۱۵ ″ | ۱۷ ″ | پیر | ″ ″ | ۵ — ۳۲ |
| ۱۶ ″ | ۱۸ ″ | منگل | ۴ — ۴۵ | ۵ — ۳۱ |
| ۱۷ ″ | ۱۹ ″ | بدھ | ″ ″ | ۵ — ۲۹ |
| ۱۸ ″ | ۲۰ ″ | جمعرات | ۴ — ۴۶ | ۵ — ۲۸ |
| ۱۹ ″ | ۲۱ ″ | جمعہ | ″ ″ | ۵ — ۲۷ |
| ۲۰ ″ | ۲۲ ″ | ہفتہ | ۴ — ۴۷ | ۵ — ۲۶ |
| ۲۱ ″ | ۲۳ ″ | اتوار | ۴ — ۴۸ | ۵ — ۲۵ |
| ۲۲ ″ | ۲۴ ″ | پیر | ″ ″ | ۵ — ۲۴ |
| ۲۳ ″ | ۲۵ ″ | منگل | ۴ — ۴۹ | ۵ — ۲۳ |
| ۲۴ ″ | ۲۶ ″ | بدھ | ۴ — ۵۰ | ۵ — ۲۲ |
| ۲۵ ″ | ۲۷ ″ | جمعرات | ″ ″ | ۵ — ۲۱ |
| ۲۶ ″ | ۲۸ ″ | جمعہ | ۴ — ۵۱ | ۵ — ۲۰ |
| ۲۷ ″ | ۲۹ ″ | ہفتہ | ۴ — ۵۲ | ۵ — ۱۹ |
| ۲۸ ″ | ۳۰ ″ | اتوار | ″ ″ | ۵ — ۱۸ |

نوٹ :۔ یہ نقشہ لاہور شہر کے لئے ہے

دوسرے شہروں کا لاہور سے فرق

| کراچی | ۲۷ منٹ بعد | بنوں | ۱۳ منٹ بعد | گوجرانوالہ | ۲ منٹ بعد |
|---|---|---|---|---|---|
| حیدرآباد | ۲۳ ″ ″ | پشاور | ۱۳ ″ ″ | سیالکوٹ | ۳ ″ ″ |
| شکارپور | ۱۷ ″ ″ | ڈیرہ اسمٰعیلخاں | ۱۵ ″ ″ | لائلپور | ۱۰ ″ ″ |
| بہاولپور | ۱۴ ″ ″ | راولپنڈی | ۶ ″ ″ | سرگودھا | ۶ ″ ″ |
| کوئٹہ | ۲۸ ″ ″ | کیمل پور | ۱۰ ″ ″ | ملتان | ۱۱ ″ ″ |
| ڈیرہ غازیخاں | ۱۵ ″ ″ | گجرات | ۱ ″ ″ | مظفرگڑھ | ۱۲ ″ ″ |

## تحصیل بٹگرام کے عہدیداروں کا انتخاب

جمعیۃ علماء اسلام تحصیل بٹگرام ضلع ہزارہ کی جنرل کونسل کا اجلاس بمقام بٹگرام زیر صدارت قاضی محمد سندی صاحب منعقد ہوا۔ جس میں درج ذیل حضرات کو بالاتفاق تحصیل جمعیۃ کے لئے عہدیداران چنا گیا۔

۱- قاضی محمد سندی صاحب امیر ہوتل بٹگرام
۲- حاجی محمد ایوب ″ نائب امیر نوگرام
۳- حاجی فیروز شاہ ″ ″ ″ ترند
۴- اورنگ زیب خاں ناظم اعلیٰ تھاکوٹ
۵- حاجی عبدالحی صاحب ناظم اول بنسیر
۶- مولوی سراج الحق ″ ″ دوم چھپرزئی
۷- مولوی عبدالستار ″ خازن اجمیرہ
۸- مولوی عبداللہ ″ سالار ٹکری

## قرطاس ابیض جھوٹ کا پلندہ ہے

جمعیۃ علماء اسلام صوبہ سرحد کے سیکرٹری اطلاعات مولوی محمد انور نے ایک بیان میں صوبہ سرحد حکومت کے شائع کردہ قرطاس ابیض کو جھوٹ کا پلندہ قرار دیا ہے اور کہا ہے کہ اس میں حضرت مولانا مفتی محمود صاحب پر جو الزامات لگائے گئے ہیں وہ سراسر جھوٹ اور بے بنیاد ہیں۔ آپ نے کہا۔ اگر یہ الزامات درست ہیں تو پھر مسٹر عنایت اللہ گنڈاپور بتائیں کہ انہوں نے اس دور حکومت سے استعفیٰ کیوں نہ دیا اور ان مبینہ بدعنوانیوں کو دیکھتے ہوئے بھی کیوں اقتدار سے چمٹے رہے آپ نے کہا کہ عنایت اللہ گنڈاپور ابن الوقت انسان ہے جس کا جھوٹ عوام کو گمراہ نہیں کر سکتا۔

**تشدد کی کہانی** تحریک سول نافرمانی کے دوران کارکنان جمعیۃ علماء اسلام کی بے پناہ قربانیوں اور پولیس اور سرکاری غنڈوں کے تشدد کی مفصل رپورٹ مدیر ترجمان اسلام کے قلم سے آئندہ شمارہ میں ملاحظہ فرمائیں۔

## مہنگائی ختم کی جائے

موضع ادیج ضلع دیر میں جمعیۃ کا ایک اجلاس دارالعلوم مظہر الاسلام میں ہوا۔ مولانا بشیر احمد اور حافظ حسین احمد نے خطاب کیا۔ ایک قرارداد میں جمعیۃ کے مرکزی قائدین پر اظہار اعتماد کیا گیا۔ ایک اور قرارداد میں مہنگائی ختم کرنے کا مطالبہ کیا گیا اور صوبہ سرحد و بلوچستان میں نیپ اور جمعیۃ کی حکومتیں بحال کرنے پر زور دیا گیا۔

## موت العالم موت العالم

حضرت مولانا عبدالمالک صاحب خانیزال آج ہمیں داغ مفارقت دے گئے۔ ہزاروں دل بیقرار ہیں اور ہم ان کے فیوضات سے محروم ہو گئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

(عبدالصمد عفی عنہ مقام چینہ تحصیل چارسدہ)